کرنے والوں کے خلاف سختی کی جا رہی ہے مجھے حکومت پر یہ جارج کرنا ہے کہ جہاں کہیں ورکرس یونین ( Workers Union ) سرگرمی سے کام کرتی ہے تو اس میں رخنے ڈالنے کی کوشش کی جاتی ہے اور جو ورکرس ایفکٹیو ( Effective ) طور پر کام کرتے ہیں ان کو وکٹیمائز ( Victimise ) کیا جاتا اور انہیں وہاں سے ہٹانے کی کوشش کی جاتی ہے .. یہی بات میں نے نظام سوگر فیکٹری میں بھی پائی .. وہاں کے ورکرس کو جو یونین میں سرگرمی سے کام کرتے تھے ہٹایا گیا ۔ میں سمجھتا ہوں کہ محض یونین کے ورکرس ہونے کی وجہہ سے انہیں پریشان کیا جائے اور انہیں اپنی جگہوں سے ہٹایا جائے تو اس سے مزدوروں میں یکجہتی پیدا نہیں ہو سکتی اور یونین کے آفس بیررس ( Office bearers ) کو خواہ مخواہ پریشان کرنا حکومت کی بہت بری پالیسی ہوگی ۔

تنگی وقت کی وجہہ سے ہر ائیٹم پر میں تفصیل کے ساتھ روشنی نہیں ڈال سکا اس لئے میں نے ایک میمورنڈم آنریبل منسٹر کے پاس پیش کیا ہے .. ان تمام امور پر جو میمورنڈم میں درج کئے گئے ہیں ان سے متعلق آنریبل منسٹر سے تفصیلی جواب چاہوں گا ۔

**شری ورکانتم گوپال ریڈی** ( میڑچل ) ۔ مسٹر اسپیکر ۔ سر ۔ آخری وقت میں مجھے بولنے کا موقع مل رہا ہے .. پھر بھی میں یہ موقع محض باتوں میں صرف نہ کرتے ہوئے چند تجاویز ہاؤس کے سامنے پیش کرنا چاہتا ہوں ۔ مڈیکل اور پبلک ورکس یہ سبجکٹس ٹکنیکل حیثیت سے بہت اچھے ہیں ۔ اور ان میں عوام کی روز بروز کی جو ضروریات ہیں انکو میں ہاؤس کے سامنے پیش کرنیکی کوشش کرونگا .. ایک طرف تو ہم دیکھتے ہیں کہ فینانس کی زیادہ گنجائش نہیں ہے ۔ یہ گنجائش نہونے پر بھی مڈیکل علاج کے لئے کسی نہ کسی طریقہ سے خرچ کئے جانے کے متعلق غور کرنا چاہئے .. جیسا کہ میں نے بجٹ کے جنرل ڈسکشن کے وقت کہا تھا گزشتہ سال فی کس ۲ آنے ۱۰ پائی پبلک ہلتھ کیلئے خرچ کیا گیا تھا اسکے بہ نسبت اس سال ۳ آنے ۶ پائی فی کس خرچ کیا جا رہا ہے یعنے اسطرح سے تقریباً چار آنے فی کس اضافہ کیا گیا ہے ۔ اس لحاظ سے حکومت کو میں مبارکباد دینا چاہتا ہوں لیکن حکومت کی توجہ میں یہ چیز لانا چاہتا ہوں کہ جو اخراجات اسوقت ہو رہے ہیں انہیں شہروں میں خاص تناسب سے خرچ کرنیکی ضرورت ہے اور انہیں کس طریقہ سے بچت کے طور پر خرچ کیا جاسکتا ہے اسپر غور کرنا ہے ۔ عوام کی جو خواہشات ہیں انکے لحاظ سے وہ زیادہ تر انگریزی دواؤں کا استعمال کرنیکی جانب مائل نہیں ہیں ۔ بلکہ وہ ایورویدک دوا استعمال کرنیکے عادی ہیں کیونکہ وہ کم خرچ میں فراہم ہوتی ہے اس لئے دیہاتوں میں جتنے زیادہ دواخانے کھولے جاسکتے ہیں وہ آیورویدک طریقہ پر کھولے جائیں تو عوام کی بہترین خدمت ہوگی ۔ جس طرح سے بہت سے آنریبل ممبرس نے ظاہر کیا حیدرآباد میں لپرسی ایک ایسا مرض ہے جسکی طرف کانگریسی حکومت اور کانگریسی لوگوں کو توجہ دینی چاہئے ۔ اس مرض کے علاج پر ہمکو غور کرنا ہے ۔ حیدرآباد میں لپرسی کے علاج کے بارے میں ڈاکٹروں نے کہدیا ہے کہ یہ مرض بہت

جلد درست ہونے والا مرض ہے ۔ ظہیر آباد اور ڈج لی منٹرس میں لمرمی در ایک سال کے بعد بھی کامیاب علاج نہیں ہورہا ہے ۔ لیکن حیدرآباد کے ایورویدک ڈاکٹروں نے حکومت کے سامنے تجویز رکھی اور بتادیا کہ ہم دو مہینے کے اندر مریض کو بہتر حالت میں لاسکتے ہیں اور اسکو انہوں نے ثابت کر کے بتلایا ۔ لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اس سلسلہ میں ریسرچ کے طور پر جو باتیں ہونی چاہئیں اس طرف حکومت قدم نہیں بڑھا رہی ہے ۔ ہمارے یہاں ڈاکٹرس موجود ہیں اور انہوں نے ہر نقطہ نگاہ سے اپنے علاج کو کامیاب کر کے بتلایا اس سے زیادہ تفصیلات میں میں وقت کی کمی کی وجہ سے جانا نہیں چاہتا لیکن اگر ضرورت ہو تو اس کی تفصیلات میں کسی اور موقع پر پیش کرونگا ۔ وقار آباد میں اننت گیری ہاسپیٹل ہے وہ حیدرآباد کی پبلک کی بہت خدمت کررہا ہے وہاں روز بروز ٹی ۔ بی ۔ کے پیشنٹس ( Patients ) آتے ہیں اور تلنگانہ میں کہئے یا حیدرآباد اسٹیٹ میں کہئے یہ ایک ہی ایسا دواخانہ ہے جو ٹی ۔ بی ۔ سینیٹوریم کہلانیکا مستحق ہے ۔ اسمیں ۱۶۰ پلنگوں کی گنجائش ہے اگر وہاں پر اور زیادہ رقم صرف کیجائے تو میں سمجھتا ہوں کہ ایک سو پچاس ہی نہیں بلکہ ۳۰۰ یا ۴۰۰ پلنگوں کا انتظام ہوسکتا ہے ۔ میں امید کرتا ہوں کہ اس چیز کی طرف منسٹر کنسرنڈ ( Minister concerned ) دھیان دینگے ۔

میں دوسری باتوں کی طرف آپکو لیجانا نہیں چاہتا حیدرآباد ضلع حال ہی میں قایم ہوا ہے ۔ اپوزیشن کے لیڈر نے جسطرح کے الفاظ استعمال کئے کہ بیک ورڈز کلاسس کو خاص طور سے مدد دینے کی ضرورت ہے اسطرح سے میں کہونگا کہ حیدرآباد ضلع ایک بیک ورڈ ضلع ہے یہ جاگیری ضلع رہا ہے اور اسلئے اسپر خاص خیال رکھنے کی ضرورت ہے ۔ یہاں کی رعایا کیلئے کوئی سہولت نہیں ہے اور میں دعوے کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ پانچ سالہ پلان میں اس ضلع کیلئے ایک روڈ بھی شریک نہیں کیگئی ہے حالانکہ اس سے پہلے عثمان ساگر سے شکور آباد تک کی ایک روڈ بنانا ضروری تھا ۔ لیکن پانچ سالہ منصوبے میں اسکو نہیں رکھا گیا ہے ۔ کم سے کم اس ایک روڈ کی تکمیل کیجائے تو رعایا کے سامنے ہم کہہ سکینگے کہ ہر ضلع میں کچھ نہ کچھ کام ہورہا ہے اسکے علاوہ ہمارے پاس کسی بڑے پراجکٹ کا مطالبہ نہیں ہے ۔ ہمارے پاس تو باؤلیاں کھودنا اور انکے ذریعہ سے پانی پھونچانیکا ایک ہی طریقہ ہے ۔ میں امید کرتا ہوں کہ کم سے کم آپ جس طرح نظام ساگر پراجکٹ سے الکٹریسٹی لا رہے ہیں وہ کم سے کم حیدرآباد ضلع میں پمپس کیلئے دیجائیگی میں ہر سال مطالبہ کرتا ہوں لیکن حکومت کہتی ہے کہ ۱۲ میل تک کے مقامات کیلئے ہم الکٹریسٹی دے سکتے ہیں لیکن ۱۲ میل کے اندر کسی بھی رعایا کو کافی طور پر الکٹریسٹی سپلائی نہیں ہوئی ہے یہ میرا تجربہ ہے ۔

میں ہر سال ڈرینیج کا پانی زراعت کیلئے پھونچانیکے بارے میں مطالبہ کرتا رہا ہوں آج اس ڈرینیج سے ایک ہزار ایکر زمین کاشت ہورہی ہے اسکو اگر اور بڑھایا جائے تو ۵ لاکھ ایکڑ زمین کاشت ہوسکتی ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ اسکے لئے اگر ۵ لاکھ روپیہ رکھدیں تو اس ڈرینیج میں ترقی ہونیکے امکانات ہیں ۔

میرے بہت سے دوستوں نے مرہٹواڑہ ، تلنگانہ اورکرناٹک کے سلسلہ میں باتیں کہی ہیں مجھے ان پرکوئی اعتراض نہیں ہے مرہٹواڑہ میں پانی کی ضرورت ہو تو وہاں پانی کی سپلائی کیلئے ضروری انتظامات کئے جائیں ۔ اگر تلنگانہ میں چاول کی سخت ضرورت ہو تو وہاں بھی کنالیں کو بڑی دینے کیلئے کافی گرانٹ دے سکتے ہیں لیکن میں اتنا ہی کہونگا کہ نندی کنڈہ پراجکٹ کی تکمیل کرنیکی ضرورت ہے ۔ نندی کنڈہ کی رعایا آواز اٹھاتی ہے کہ وہاں کا پراجکٹ کب بننے والا ہے ؟ اسلئے حکومت کے دھیان میں میں یہ چیز لارہا ہوں ۔

تالابوں کی مرمت کے سلسلہ میں زیادہ تفصیلات میں نہ جاتے ہوئے ( وقت ختم ہونیکی گھنٹی بجی ) ۔ صرف ایک منٹ میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں ۔ اتنا ہی کہونگا کہ جو ۱۰ فیصدی تالاب ہر سال ٹوٹتے ہیں انکی ریپرنگ کیلئے میں نے ایک اکسپرٹ کی رائے لی تو معلوم ہوا کہ کم سے کم ۲۰ لاکھ روپے ہر سال تالابوں کی مرمت کیلئے رکھنے چاہئیں ۔ لیکن دیکھا جاتا ہے کہ صرف ۱۰ لاکھ روپے ہی ہر سال رکھے جاتے ہیں اس سے بہت سے تالاب نا مکمل حالت میں رہتے ہیں ۔ ایک بات تو یہ ہے کہ اگر آپ دوسرے پراجکٹس بنائینگے تو روپیہ بھی زیادہ صرف ہوگا اور ۱۰-۲۰ سال کے بعد قابل کاشت رقبہ میں اضافہ ہوگا لیکن یہاں قابل کاشت زمین موجود ہے کاشت کرنیکے لئے رعایا موجود ہے اسکے پاس بیل ہیں صرف تھوڑا سا خرچ کرنیکی ضرورت ہے میں سمجھتا ہوں کہ ان امور کی تکمیل کریں تو حیدرآباد ضلع کی رعایا کی بہت سی تکلیفیں دور ہوسکتی ہیں ۔

श्री. माधवराव घोन्सीकर (अुदगीर-जनरल) :–मिस्टर स्पीकर सर, सिहते आम्मा के सिलसिले में मं ज्यादा देर तक तकरीर नहीं करना चाहता। सिर्फ चंद बातें अर्ज करमना चाहता हूं। हुकूमत सिहते आम्मा को बढाने के लिय कोशिश कर रही है। देहातों और शहरों में अुसकी तरफअव वा मसे कि सिहत को तरक्की देने के लिये जो कोशिश हो रही है अुसको देखा जाय तो मालूम होता है कि देहातों में जो कोशिश हो रही है वह तनासुब के लिहाज से नाअिन्साफाना है। अिस वक्त जुजाम का मर्ज देहातों में कांफी फैल गया है। लेकिन असके दूर करने मे जितनी कोशिश की जानी चाहिये अुतनी नहीं हो रही है। टी.बी. ( T. B. ) और लेप्रसी ( Leprosy ) के बारे में मेरे अिलाके में सर्वे (Survey) हो चुकाहै। अुस्मानाबाद और बीदर जिले में बहुत से लोग जुजाम की बीमारी में मुब्तिला हैं। खासकर मौजे घोनसी मे और अुसके आसपास के मवाजियात में करीब १६४ आदमी अैसे हैं जो अिस बीमारी में मुब्तिला हैं। यह अिलाखा अैसा है जिसके अंदर आपको अेक भी देहात अैसा नहीं मिवेगा जहां पर जुजाम के सेंकडों लोग नहीं मिलेगें। शहरी लोग टी. बी. की बीमारी को रोकने की तरफ ज्यादा ध्यान देते हैं। लेकिन देहातों में बसनवाले में से १० प्रेतिशत लोग जुजाम में मुब्तिला हैं। अुनकी तरफ बहुत कम तवज्जेह दी गअी है। जुजाम के अिलाज के लिये सिर्फ दो सेंटर्स हमारे स्टेट में मौजूद हैं। अेक डिचपल्ली में । और दुसरा जहिराबाद मे है नारायणखेड और अुस्मानाबाद में भी अिलाज किया जाता है लेकिन वहां रहने का और खानेपीने का कोअी प्रबंध नहीं है। घोन्सी के क्लिनिक में नादेड और बीड जिले के बहुत से मरीज जेरेअिलाज हैं, लेकिन वहां पर भी खानेपीने का और रहने का अिन्तजाम नहीं है। शहर के बसमेवाले हमेशा शहरी हालात को देखते हैं। लेकिन तनासुब के लिहाज से हुकूमत को जितनी आमद ी देहाती लोगों की तरफ से होती है अुतनी शहरियों की तरफ से नहीं होती लेकिन ज्यादा से ज्यादा यानी करीब ८० फीसद

रक्कम शहरों पर खर्च की जाती है और देहातो के लिये १० फीसद भी खर्च नहीं की जाती। हुकूमत अिस सिलसिले में जो कोशिश कर रही है अुसके लिये मै हुकूमत को मुबारकबाद दूंगा, लेकिन साथ साथ यह भी अिस्तदुआ कहूंगा कि जुजाम का मर्ज जो दिन ब दिन बढता जा रहा है अुसको रोकने की तरफ ज्यादा ध्यान दिया जाना चाहिये। हमारे सूबे मे ज्यादा सेंटर्स खोलकर अिलाज किया जाना चाहिये। मैं अपने गांव के तजरूबे से कह सकता हूं कि तीस साल पहले मेरे गांव मे जुजाम में मुब्तिला सिर्फ अेक आदमी था, लेकिन तीस साल के बाद अब मै देखता हूं कि १६४ आदमी अिसमें मुब्तिला है। घोनसी के आसपास के गावों में भी यह मर्ज बहुत फैला हुआ है। अिसको नायब नाजीम साहेब हेल्थ श्री. खत्री साहेब ने भी देखा है। घोनसी के क्लिनिक मे अिस समय दो हजार बीमार जेरेअिलाज है जिनका कामयाबी से अिलाज हो रहा है। अगर अिसी तरह से यह मर्ज हमारे प्रांत मे बढता जाय तो हैदराबाद का बहुत सा हिस्सा जुजाम की बीमारीमें मुब्तिला होगा। मुझे अुम्मीद ह कि हुकूमत अिसकी रोकथाम की तरफ ज्यादा से ज्यादा ध्यान देगी। मै अिस अिस्तेदुआ के साथ अपनी तकरीर खतम करता हूं।

**श्रीमती आशाताअी वाघमारे (वैजापूर)** :—स्पीकर सर, आतांपर्यंत आपल्यापुढे जीं जीं भाषण झालीं त्यांत अेक विशेष गोष्ट राहून गेलेली आहे. आतांच येथे सांगितल्याप्रमाणें हजार लोकांना अेक नर्स अशी जर परिस्थिती आहे तर येथें मला अेक विनंती करावयाची आहे कीं आतापर्यंत अनेक गोष्टी आरोग्याच्या दृष्टीने केलेल्या असल्या तरी प्रसुति गृहांची जेथे व्यवस्था आहे तेथे कांहीं पलंग वाढविण्यांत आले पाहिजेत आणि त्या दृष्टीने व्यवस्था व्हावयाला पाहिजे. तसेच प्रत्येक तालुक्याला अधिक नर्सेस अधिक मिडवाअिफ मिळतील अशी व्यवस्था व्हावयाला पाहिजे. खेडेगांवांतून ज्या अशिक्षित सुअीणी आहेत त्याच्या अडाणीपणामुळे बऱ्यांच स्त्रीया बाळंतपणांत मरण पावतात. यामुळे सरकारवर या बाबतीत योग्य व्यवस्था करण्याची जबाबदारी पडते. सरकारने आरोग्याच्या दृष्टीने केलेल्या कांही नवीन गोष्टी, व निरनिराळ्या सभासदांनी आपल्या भाषणांतून ज्याची शिफारस केली त्या गोष्टी अमलांत आणणे शिक्षणापेक्षां देखील ज्यास्त आवश्यक आहे त्या बाबत सरकारवर ज्यास्त जबाबदारी आहे, म्हणून या गोष्टीकडे विशेश लक्ष द्यावयाला पाहिजे ज्या दवाखान्यांत पूर्वीच काही पलंगांची व्यवस्था आहे तेथील पलंगांच्या संख्येत वाढ व्हावी, व विशेषत: स्त्रियांना नर्सिंग वगैरेचे शिक्षण त्या त्या विभागांतील भाषेच्या माध्यमाद्वारें देण्याची व्यवस्था सरकारने करावी.

मागे मी अेक जाहिरांत वाचली होती त्यांत असे सांगण्यांत आले होते कीं नर्सेस ट्रेनिंग कोर्स सुरूं करण्यांत येणार आहेत त्या दृष्टीने निरनिराळ्या अुमेदवारांकडून अर्ज मागवण्यांत आले होते. पण त्या नंतर त्या स्कीमचे काय झाले या बद्दल कांहींच कळले नाही. अेक लाखा पेक्षा जास्त लोकवस्ती असलेलीं गुलबर्गा वगैरे सारखीं जीं ठिकाणें आहेत अशा ठिकाणी नर्सेस ट्रेनिंग कोर्स निघणार होते. पण अजून ते सुरूं झाले नाहींत. निदान या वर्षी तरी आरोग्य मंत्री तो कोर्स सुरूं करतील अशी अशा आहे. या शिवाय प्रत्येक तालुक्याला ५ कॉट तरी राहतील अशी व्यवस्था करावयाला पाहिजे, म्हणजे खेडयांतील स्त्रियांना अडचणीच्या वेळीं त्यांचा फायदा घेतां येअील येवढे बोलून मी आपली रजा घेते.

شری مہدی نو از جنگ - عالی جناب اسپیکر صاحب - قبل اس کے کہ میں انفرادی طور پر ان کٹ موشنس ( Cut motions ) کا جواب دوں مناسب یہ معلوم ہوتا

ہے کہ ان اہم نکات کا جو وقتاً فوقتاً زیر بحث آئے ہیں اجمالی طور پر جواب عرض کروں ۔ اس کے بعد پھر انفرادی طور پر معزز ارکان نےجو سوالات کئیے ہیں ان کا جواب عرض کروں گا ۔

کٹ موشنس کے ذریعہ جو زاویہ نظر پیش کئے گئے ہیں وہ یہ ہیں کہ مرہٹواڑی کے علاقہ میں آبپاشی کے اسکیمات پر بمقابلہ تلنگانے کے زیادہ توجہ نہیں دی گئی ہے ۔ یہ قصور موجودہ گورنمنٹ کا ہے نہ اس سے پہلے کی گورنمنٹ کا بلکہ صدیوں سے یہ چیز چلی آرہی ہے ۔۔ ہردور میں امکانی کوشش کی جاتی رہی ہے کہ مرہٹواڑی میں آبپاشی کے ذرائع کو ترقی دیجائے لیکن وہاں کے مقامی حالات اس کے ذمہ دار ہیں کہ جس حدتک کام ہوسکتا تھا اتنا ہی ہوگا ۔ مرہٹواڑی کے حالات تلنگانے کے مقابلے میں ایسے بدلے ہوئے ہیں کہ وہاں تالابوں کی تعمیرکا کام اس مقدار میں نہ ہوگا جتنا تلنگانے میں ہوا ہے ۔ ایک فرق تلنگانے اور مرہٹواڑے میں یہ بھی ہے کہ تلنگانے میں کام جس قدر سستا ہوسکتا ہے مرہٹواڑی میں نہیں ہوسکتا ۔۔ معاشی طور پر جب تک کہ کام واجبی نہو یہ نہیں سمجھا جاسکتا کہ جو پیسہ خرچ کیا گیا ہےوہ مناسب طور پر خرچ کیا گیا ہےوہ مناسب طور پر خرچ ہوا ہے ۔

شری وی۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ میرا کہنا یہ ہے کہ جہاں ضرورت ہو وہاں پیسے کے خرچ سے نہیں ہچکچانا چاہئیے عوام کی ضروریات کو ملحوظ رکھنا ضروری ہے ۔ ٹینکس ( Tanks ) کی درستی کے بارے میں یہ خیال نہ کرنا چاہئیے کہ یہ مرہٹواڑ ہےاور وہ تلنگانہ ۔۔ اس طرح سے نہ سوچنا چاہئیے ۔

شری مہدی نواز جنگ ۔ تخمینوں سے متعلق عام صورت یہ ہے کہ جو تخمینہ تعمیر سے پہلے تیار کیاجاتا ہےحالات کے تحت اس میں اضافہ ہوجاتا ہے ۔۔ مال مسالے کی قیمتوں کے اضافہ کی وجہ سے یا اجرتوں کے اضافے کی وجہ سے تخمینہ ہمیشہ اٹل نہیں ہوتا ۔۔ آب پاشی کے پراجکٹ پر تلنگانے میں اگر دو ٹکے نفع حاصل ہوگا تو مرہٹواڑی میں ایسی اسکیم پر نفع کےبجائے نقصان کی صورت ہوتی ہے ۔ بہرحال حکومت نے اب یہ تصفیہ کیا ہےاور چیف منسٹر صاحب بھی اس سے متفق ہیں کہ تلنگانے میں جب میجر پراجکٹس کا کام ختم ہوجائے اور اس کی وجہ سے جو کچھ رقم بچے وہ مرہٹواڑے پر خرچ کی جائے ۔ پورنا پراجکٹ کی پیمائش مکمل ہوگئی ہےجس کی روسے پورنا پراجکٹ پر ہ کروڑ روپیہ خرچ ہوگا ۔ اور ہائڈرو الکٹرک اسکیم (Hydro-electric Scheme) پر بھی ستر یا اسی لاکھ روپیہ خرچ ہوگا جس سے سات ہزار کلوواٹ برقی قوت سربراہ ہوسکے گی ۔ اگرچیکہ پورنا پراجکٹ کی اسکیم کو ابھی کیبینٹ کی منظوری حاصل نہیں ہوئی ہے تاہم ہاؤز کی اطلاع کی غرض سے کہنا چاہتا ہوں کہ ہمارے انجینیروں کے مشورہ سے اس سال پورنا کا کام شروع کیاجارہا ہے سال ۳ہ۔۹۵۳ ع میں (۲۲) لاکھ اور آئندہ سال ( ۳۹ ) لاکھ کی اور اس کے بعد سالانہ ایک کروڑ کی رقم مہیا کی جائیگی اس طرح امید ہے کہ پورنا کا کام سنہ ۵۹ ع تک ختم ہوجائیگا ۔ آشٹی کی حدتک بھی کام شروع کردیا گیا ہے ۔ توقع ہے کہ گیارہ لاکھ کا

نہ کہ جمہ پورا ہوجائینگے - مرہٹواڑی کے لئیے متعدد اسکیمات ہیں جن کے منجملہ عثمان آباد میں خاصا حور اور بیڑ میں بنسورہ کا کام قریب الختم ہے - میڈیم پراجکٹس (Medium Projects) کے لئیے ۴۲ لاکھ کی رقم فراہم کرنے کی کوشش کی جارہی ہے۔ ان کاموں کی تکمیل ہوجائیگی تو ان میں سے جو رقم بچ جائیگی وہ دوسرے کاموں پر صرف کی جائیگی - سنہ ۵۴-۵۵ کے موازنہ میں جو چالس لاکھ کی رقم مہیا کی جاسکتی ہے اس کو کسی اور کام میں لانا جاسکیگا - چھوٹے تالابوں کے متعلق جس خیال کا اظہار کیا گیا ہے جیسا کہ معزز رکن میڈچل نے فرمایا کہ تالابوں کا ہرسال ٹوٹنا ضروری ہے - یہ ٹھیک ہے۔ تالابوں کی جس انداز سے تعمیر ہوتی ہے اس کے لحاظ سے اوس کی ایک عمر ہوتی ہے اوس کے بعد اوس کو سیلاب سے نہیں روکا جاسکتا - وہ ضرور ٹوٹتے ہیں - چنانچہ محبوب نگر میں مئے کے مہینے میں جو سیلاب آیا تھا اوس میں کئی تالاب ٹوٹے ہرسال ٹوٹے ہوئے تالابوں کی مرمت کے لئے بجٹ میں رقم مہیا کی جاتی ہے اس کے باوجود تالاب ٹوٹتے ہیں یہ صحیح ہے لیکن یہ میں عرض کروں گا کہ یہ تعمیر کا سقم نہیں ہے بلکہ مدت مقررہ پر تالاب کا ٹوٹنا ضروری ہے - چھوٹے تالابوں کی ترمیم سے متعلق جیسا کہ ابھی ایوان میں کہا گیا کہ جو کچھ کام ہوا ہے ناکافی ہے اور جو رقومات رکھی گئی ہیں وہ کم ہیں ، یہ صحیح نہیں ہے - اس لئیے کہ اس اسٹیٹ میں (۳۴) ہزار سات سو تالاب ہیں جن کے منجملہ (۳۵۲۳) تالاب شکستہ ہیں - ان کی تعمیر اگر کی جائے تو ۳ کروڑ روپیہ خرچ ہوگا - اس کے متعلق ایک پروگرام بنایا گیا ہے جس کے تحت (۲۲۰۸) تالاب کی مرمت کی جاسکتی ہے اس کے تحت (۱,۰۰,۸۱۸) ایکڑ رقبہ سیراب ہوسکتا ہے - اور (۵۹) ہزار ٹن غلے کی پیداوار میں اضافہ ہوسکتا ہے - سنہ ۵۲-۵۳ ع میں (۴۰۴) بڑے تالابوں کی مرمت کی گئی ہے اور سنہ ۵۳-۵۴ ع میں (۴۸۴) تالابوں کی مرمت کی جائیگی - (۵۴) ہزار ایکڑ رقبہ زیر کاشت آسکے گا - گورنمنٹ آف انڈیا نے جو اسکیم منظور کی ہے اس کے تحت (۲۳۸۷) تالابوں کی مرمت کی جائیگی - میں سمجھتا ہوں کہ جو مختصرسی رپورٹ میں نے سنائی ہے وہ اس قابل نہیں ہے کہ غیرتشفی بخش کہی جاسکے -

شری چندر شیکھر (کملا پور) - کرناٹک کے متعلق کیا کیاجا رہا ہے -

شری مہدی نواز جنگ - کرناٹک کے تعلق سے دو اسکیمات ہیں - ایک تو بنتورہ النند تعلقہ میں ہے -

شری چندر شیکھر - اور دوسری اسکیم —

شری مہدی نواز جنگ - تنگبھدرا کے علاوہ مالا مری پراجکٹ ہے -

مرہٹواڑہ کی حدتک شکستہ تالابوں کو بنانے کا بھی تصفیہ کیا گیا ہے - مرہٹواڑہ کی حدتک بیڑ اور بیدر میں (۷۲) تالاب اور ناندیڑ میں (۴۴) تالاب کی مرمت کی جائیگی۔ جس سے دوہزار ایکڑ کا آیاکٹ ہوگا - یہ کام اس سال شروع کئے جائینگے - بنتورہ پراجکٹ پر ایک کروڑ ۳۸ لاکھ کا خرچ عائد ہوگا - اور مالا مری پراجکٹ پر دیڑھ

کروڑ روپیہ خرچ ہوگا - ایک موسی براجکٹ بھی ہے جس کو فائیو ابرپلان
(Five-Year plan) میں شریک کیا جائیگا -

ایک معزز رکن نے یہ خیال ظاہر فرمایا ہے کہ نلگنڈہ ضلع میں تالابوں کی مرمت
کا کام اطمینان بخش نہیں ہوا ہے - سنہ ۵۲-۵۳ ع میں (۲۰۰) تالابوں کی مرمت
کی گئی ہے جس پر (۱۸۰۱۹) روپیہ کا صرفہ ہوا ہے اور ایک ہزار ایکڑ رقبہ زیرکاشت آیا ہے
۵۳-۵۴ ع میں (۵۴۹) تالابوں کی مزید مرمت کی جائیگی - میں سمجھتا ہوں کہ جو
ریکارڈ پیش کیا گیا ہے وہ آنریبل ممبرس کی نظر میں تشفی بخش ہونا چاہیئے - اس
کے بعد سڑکوں کے متعلق میں عرض کروں گا -

اب میں سڑکوں کے متعلق عرض کرونگا - ایک آنریبل ممبر نے کشٹگی کی
سڑکوں کے متعلق توجہ دلائی ہے کہ وہ بری حالت میں ہیں - یہ سڑکیں قحط کے زمانے
میں قحط فنڈس سے بنائی گئیں - لیکن چونکہ رقم باقی نہیں رہی اس لئے انکو چھوڑ دیا گیا -
ایسا ہوتا ہے کہ جو کام قحط فنڈ سے شروع کیا جاتا ہے اوسکی رقم اگر ختم ہوجائے تو
اوسکو چھوڑ دیا جاتا ہے کیونکہ دوسرے مد میں اسکی گنجائش نہیں ہوتی - لیکن موازنہ
کے حالات کے لحاظ سے جس قدر رقم مہیا کیگئی وہ قابل قدر ہے - ڈیولپمنٹ پلانس کے
سلسلہ میں ہمارے پاس جتنی رقمی گنجائش ہے وہ ناکافی ہے ڈپارٹمنٹ کو خود بھی اسکی
شکایت ہے - ہمارے مطالبہ میں تقریباً ۵ کروڑ کی کمی کیگئی ہے - لیکن ہمیں فینانس
ڈپارٹمنٹ کی مشکلات بھی دیکھنا ہے - یہ تو نہیں کہا جاسکتا کہ روپیہ موجود ہوتے
ہوئے بھی نہیں دیا گیا - اس لئے ہم کو جتنی چادر ہے اوتنا ہی پاوں پھیلانا چاہئے -
ہماری سڑکیں دوسرے متصلہ اسٹیٹس کی سڑکوں سے بہتر ہیں - یہ میں نہیں کہتا ہوں
بلکہ باہر سے آنے والے لوگ کہتے ہیں - چنانچہ حال ہی میں ایک بڑے امریکن آئے
تھے انہوں نے مبارکباد دی اور کہا کہ حیدرآباد کی سڑکیں بنگلور - مدراس اور بمبئی
وغیرہ کی سڑکوں سے جہاں کا انہوں نے سفر کیا ہے بہت بہتر ہیں - فرنچ امبسی (French
Embassy) کے لوگوں نے بھی ایک ملاقات میں کہا کہ حیدرآباد کی سڑکیں
بہت بہتر ہیں - اس کے باوجود ہمارے ڈپارٹمنٹ کا یہ خیال ہے کہ یہ سڑکیں اچھی نہیں
ہیں ان کو اور بہتر ہونا چاہئے - ان کو اور بہتر بنانے کی کوشش کیجارہی ہے لیکن
گنجائشیں محدود ہیں - لیکن اس کے باوجود اس کی کوشش کیجارہی ہے کہ سڑکوں کا
کام برابر جاری رہے -

موازنہ پر بار کی ایک اور وجہ یہ ہے کہ پہلے روڈ گینگ مین (Road Gangmen)
کی تنخواہ (۱۰) روپیہ تھی اب اون کی تنخواہ (۴۵ تا ۴۸) ہوگئی ہے اور تعمیرات کے بجٹ
کا (۵۷) پرسنٹ گینگ مین (Gangmen) پر خرچ ہوتا ہے - اس طرح مرمت پر
زیادہ روپیہ خرچ کرنا دشوار ہوجاتا ہے - پھر بھی اس بات کی کوشش کیجارہی ہے کہ
سڑکیں اچھی حالت میں رہیں - میں اس شکایت سے متفق ہوں کہ سڑکوں کی طرح توجہ
نہیں کیجارہی ہے اور وہ خستہ حالت میں ہیں - اس کے بعد میں مختصراً پبلک ہلتھ ینڈ
میڈیکل کے متعلق آپ کی خدمت میں کچھ حالات عرض کرونگا - میڈیکل اینڈ پبلک ہلتھ

کے متعلق یہ کہا گیا کہ . . . .

*Shri M. S. Rajlingam* : What about Nandikanda project ?

شری مہدی نواز جنگ - بجٹ کے جن مدات کے متعلق کٹ مرشنس پیش ہوے ہیں انہی کا جواب دے رہا ہوں اس لئے میں اس کا موقع نہیں مانتا کہ اس پراجکٹ کے متعلق کچھ کہا جائے - لیکن ایک معزز رکن نے سوال فرمایا ہے اس لئے جواب دیتا ہوں - گورنمنٹ آف انڈیا ، مدراس اور حیدر آباد کے آفیسروں نے اس مسئلہ پر غور کیا ہے - ایلسنورم اور نندی کنڈہ اسکیموں میں سے کس کو ترجیح دیجائے - ہماری تجویز کے مطابق جو عمل ہو رہا ہے اوس کے تحت ۸ لاکھ ایکڑ زمین سیراب ہونے کی توقع ہے -

میڈیکل ڈپارٹمنٹ کے بارے میں یہ اعتراض کیا گیا کہ اسٹاف پر زیادہ خرچ ہونا ہے اور ادویہ پر جو خرچ ہوتا ہے وہ کم ہے - یہ شکایتیں تین چار ممبروں نے فرمائی ہیں - میں اس سلسلہ میں یہ کہونگا کہ لوگوں کی جانوں کو نیم حکیموں کے حوالہ نہیں کیا جاسکتا بلکہ تعلیم یافتہ اور فن داں طبیبوں کو رکھا جانا ضروری ہے - چنانچہ اس وقت بڑی تعداد میں ہمارے پاس ایسے طبیب ہیں جنہوں نے اعلی تعلیم حاصل کی ہے اور جن کے پاس امریکہ - انگلستان اور جرمنی کی ڈگریاں ہیں - ہمارے پاس ایم - آر - سی - پی (M.R.C.P.) اور ایف - آر - سی - یس (F.R.C.S.) بڑی تعداد میں ہیں - تنخواہوں کا معاملہ ٹرمس آف اپلائیمنٹ کے لحاظ سے کیا جاتا ہے - ادویہ کے خرچ کے مد میں اضافہ کا اندازہ ہم کو اس سے کرنا چاہئے کہ گزشتہ سالوں میں کیا حال تھا اور اب کیا حال ہے - اگر چیکہ میرا اس ڈپارٹمنٹ سے کوئی قریبی تعلق نہیں تھا پھر بھی میں دور سے دیکھتا رہا ہوں - جہاں کہیں میں نے دیکھا معلوم ہوا کہ ڈاکٹروں میں خدمت کرنے کا جذبہ موجود ہے اور اہل ملک کی خدمت کیلئے مانگیں بڑھ رہی ہیں - نئے نئے طریقہ علاج دریافت کئے جارہے ہیں - یہ ہوسکتا ہے کہ کہیں کہیں کوئی طبیب حریص بھی ہوں اس کے لئے سزا بھی ہوسکتی ہے - لیکن مجموعی طور پر میں سمجھتا ہوں کہ جو کام طبابت کے صیغہ میں ہورہا ہے وہ قابل اطمینان ہے - رورل ایریاز میں جو کام انجام دیا گیا ہے اوس کی تفصیلات دریافت کی گئی ہیں - اس سلسلہ میں میں یہ عرض کرونگا کہ پٹنچرو میں فیلڈ ٹریننگ سنٹر اور ماڈرن میڈیکل ہلتھ یونٹس قائم کئے گئے ہیں - اور (۱۰۰) دیہات میں میڈیکل ریلیف ، سینیٹری ہیبٹس اور پبلک ہلتھ وغیرہ کے بارے میں پرچار کیا جارہا ہے - کہیں (۱۶) کہیں (۲۰) اور کہیں (۲۲) سنٹرس قائم کئے جارہے ہیں - یہ کام جو رورل ایریاز میں ہورہا ہے قابل قدر ہے اور اطمینان بخش ہے - ان کاموں کی تفصیلات اس رپورٹ میں موجود ہے جو میں ایوان میں پیش کرنا چاہتا ہوں - تاکہ ایوان کو تفصیلات معلوم ہوجائیں -

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - کیا ادویہ کیلئے رقم میں (۲) لاکھ کی کمی کردیگئی ہے -

شری مہدی نواز جنگ - میں تفصیلات پڑھ کر سناتا ہوں - سنہ ۵۰ - ۱۹۴۹ع میں ادویہ پر جو رقم خرچ کی گئی وہ دس لاکھ تھی - سنہ ۵۱ - ۱۹۵۰ع میں (۱۳,۹۲,۰۰۰)

خرچ ہوئی اور سنہ ۵۲ - ۵۳ع کے لئے (۱۳,۱۶,۰۰۰) کی رقم رکھی گئی ہے ان تفصیلات کو ملاحظہ فرمائیں تو واضح ہوگا کہ (۳) لاکھ کا اضافہ ہوا کہی نہیں ہوئی سنہ ۵۳ع ابھی ختم نہیں ہوا دو ماہ کے فیگرس اور وصول ہونے ہیں - میں سمجھتا ہوں کہ وہ رقم بھی ملالی جائے تو ایک لاکھ کا اور اضافہ ہوسکتا ہے -

میڈیسن باکسس پر جو روپیہ خرچ ہوا وہ یہ ہے -

سنہ ۵۱ع میں ایک لاکھ اڑتالیس ہزار -

سنہ ۵۲ع میں ایک لاکھ اٹھیاسی ہزار -

سنہ ۵۳ع میں دو لاکھ چار ہزار -

اس سے معلوم ہوگا کہ اس میں بھی اضافہ رقم خرچ کی جا رہی ہے - بیرونی انسٹی ٹیوشنس کا بھی ہم کو شکر گزار ہونا چاہئے کہ کثیر رقوم عوام کے فائدہ کے لئے صرف کرنے کا موقع ملا اوسکی تفصیل یہ ہے -

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | B.C.G. Scheme | . Equipment, Vehicles, etc. | 2,50,000 |
| 2. | M.C.H. Scheme | . Equipment & Provision of transport of the Staff | 9,00,000 |
| 3. | | Skimmed Milk | 1,50,000 |
| 4. | | Washing Soap | 10,000 |
| 5. | | 13½ Tons of D.D.T. Costing 9,800 Dollars 9,800 Dollars | 49,000 |
| 6. | | 10 Midwifery Kits | 2,000 |
| 7. | | M.C.H. Sets | 2,000 |
| | | | 13,63,000 |

مذکورہ اعداد سے ظاہر ہے کہ تیرہ لاکھ ترسٹھ ہزار کلدار کا کنٹرو بیوشن ملا جس سے استفادہ کیا جا رہا ہے - اس سے کافی مدد ملی -

جذام کے سلسلہ میں بھی موازنہ میں گنجائش رکھی گئی ہے - ایک زمانہ وہ تھا کہ حیدرآباد میں دق کے مریضوں کے لئے کوئی کلینک نہیں تھا پندرہ سال قبل دبیر پورہ میں ایک کلینک کھولا گیا اسکے بعد عثمانیہ جنرل ہاسپٹل میں ایک وارڈ کھولا گیا پھر ایرہ گڈہ میں ہاسپٹیل قائم ہوا پہلے ڈھائی سو بڈ رکھے گئے تھے بعد میں (۵۰) بڈس قائم کئے گئے اور حال ہی میں مزید (۴۸) بڈس کا اضافہ کیا گیا ہے - اسکے بعد اننت گیری میں سینیٹوریم قائم کیا گیا جہاں (۲۰۰) بڈس ہیں اور مانگ کے نظر کرتے مزید (۵۰) بڈس ایک علحدہ نئے مکان میں قائم ہوے ہیں ایوان کو یہ بھی معلوم ہوا ہوگا کہ مومن آباد میں شری بھول چندگاندھی (سابق میڈیکل اینڈ پبلک ہلتھ منسٹر) نے حال میں ٹی - بی سینیٹوریم کا افتتاح کیا جو جنوبی ہند میں اپنی آپ مثال ہوگا - ان تفصیلات کے مد نظر یہ نہیں کہا جاسکتا کہ اس موذی مرض سے نجات دلانے کے لئے محکمہ کام نہیں کر رہا ہے -

انٹی اپیڈیمکس ( Anti-epidemics ) کے متعلق جو کام کیا گیا ہے اور اسکی نسبت جو رپورٹ مجھے دیگئی ہے اوس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ بڑی حد تک اطمینان بخش ہے - سنہ ۵۰ع میں (۳۱۶۴) آدمیوں پر پلیگ کا حملہ ہوا جس کے منجملہ (۷۶۴) فوت ہوئے - سنہ ۵۱ع میں (۴۶۴) آدمیوں پر حملہ ہوا (۱۰۴) فوت ہوئے - سنہ ۵۱ع میں (۱۷) آدمیوں پر حملہ ہوا اور (۲) فوت ہوئے - اس رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے اور میں سمجھتا ہوں کہ یہ اچھا ریکارڈ ہے - اس طرح سے اسمال پاکس ( Small-pox ) کے بھی اطمینان بخش فیگرس ہیں لکن وقت کم ہے اس لئے تفصیل بیان نہیں کرسکتا - معزز رکن نظام آباد شری انت ریڈی نے فرمایا کہ انٹی ملیریا کے سلسلہ میں کام نہیں ہو رہا ہے - یہ بھی کہا گیا کہ انٹی ملیریا اسکیم کے اسٹاف کو تخفیف کردیا گیا انکی تخفیف سے متعلق مجھے علم نہیں ہے ممکن ہے کہ تبادلہ کردیا گیا ہو اس کے متعلق ضروری دریافت کرکے جواب دونگا - انسداد ملیریا کے سلسلہ میں حیدرآباد شہر کے سوا (۲۱) شہروں اور (۴۰۷) گاؤں میں اس وقت اس کا کام ہو رہا ہے - چنانچہ (۷۵) تا (۸۰) فیصد ملیریا انسی ڈینٹس ( Malaria incidents ) کم ہوگئے ہیں - معزز رکن ویجا پور شریمتی آشا تائی نے نرسس کے متعلق جو کچھ فرمایا میں اوس سے بالکل متفق ہوں کہ ہمارے پاس نرسوں کی تعداد بہت کم ہے - لیکن ہم کو یہ دیکھنے کی کوشش کرنی چاہئے کہ گزشتہ زمانہ کے مقابلہ میں ہم نے کوئی ترقی کی ہے یا نہیں - اگر ہم نے ترقی کی ہے تو آئندہ کے لئے بھی اس کی توقع رکھنی چاہئے کہ ترقی ہوگی -

معزز صدر اپوزیشن نے فرمایا کہ ایک طرف تو یہ کہا جاتا ہے کہ ڈاکٹروں کی تعداد کم ہے اور دوسری طرف میڈیکل کالج میں داخلہ نہیں دیا جا رہا ہے - گذشتہ سال چار سو سے زاید درخواستیں وصول ہوئی تھیں اس میں سے (۸۴) لڑکوں کو شریک کیا گیا - اس بات کی کوشش کی جا رہی ہے کہ اس سال اڈمیشن ( Admission ) بڑھایا جائے - جس کے لئے (۱۰) لاکھ روپیے نان رکرنگ ( Non-recurring ) اخراجات کے لئے اور دو لاکھ روپیے ریکرنگ ( Recurring ) اخراجات کے لئے فراہم کرنے ہونگے - جیسے ہی گنجائش فراہم ہوجائے (۸۴) کے بجائے (۱۲۰) اسٹوڈنٹس کو داخلہ مل سکے گا -

یہ بھی کہا گیا کہ آیورویدک ڈسپنسریز کی طرف کوئی توجہ نہیں دیجا رہی ہے - لیکن رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ (۲۴) نئے آیورویدک ڈسپنسریز قائم کئے گئے اور امدادی آیورویدک اداروں کو بھی مدد دیگئی - انکے علاوہ (۹۲) یونانی شفا خانے پہلے سے قائم تھے اور اب بھی ہیں -

سال میں دو مرتبہ طلباء کا مڈیکل اکزامنیشن ہوتا ہے - اس بارے میں کہا گیا کہ طلباء کا طبی امتحان تو ہوتا ہے لیکن امتحان کے بعد علاج نہیں ہوتا - لیکن یہ کام تو طلباء کے والدین ورثاء اور متعلقین کا ہے کہ وہ اپنے بچے کی صحت کی نسبت معلومات

حاصل کرنے کے بعد اس کے علاج کے لئے خود کوشش کریں ۔ یہ کام مڈیکل ڈپارٹمنٹ کا نہیں ہے ۔

معزز رکن نرسل نے جو ارشاد فرمایا وہ بجا ہے لیکن اس میں سے بہت سی چیزیں ایسی ہیں جن کا تعلق سررشتہ طبابت سے نہیں بلکہ انسانیت سے ہے انہوں نے انسانیت کا جو پرچار کیا ہے وہ قابل قدر ہے ۔

معزز رکن شری کے ۔ وی نارائن ریڈی ( میں موصوف کی کانسٹی ٹیونسی سے واقف نہیں ہوں ) انہوں نے فرمایا کہ تنگبھدرا کا کام ادھورا رہ گیا ہے اور اس پر روپیہ خرچ ہوگیا ہے ۔ ایسا نہیں ہے ۔ اس پر ابھی ۱۶ کڑروڑ روپیے خرچ ہونا ہے ۔ اسکے ڈیام ( Dam ) کا کام قریب الختم ہے ۔ کنال کا کام باقی ہے ۔ یہ کہنا صحیح نہیں ہے کہ کام ادھورا رکھدیا گیا ہے ۔

معزز رکن شری سی ۔ ایچ ۔ وینکٹ رام راؤ نے بی ۔ سی جی کیپن ( B.C.G. Campaign ) کی نسبت کہا کہ اس اسکیم سے پورا پورا استفادہ نہیں کیا جاتا ۔ ایسا نہیں ہے پوری اسکیم سے استفادہ کیا جاتا ہے ۔ ٹی ۔ بی ہسپتال میں داخلہ کی نسبت جو شکایت کی گئی ہے وہ ایک حدتک واجبی ہے ۔ ایک عرصہ تک میں وہاں کی اڈوائیزری کمیٹی کا پریسینڈنٹ رچکا ہوں ۔ مجھے علم ہے کہ مریضوں کو ایک عرصہ تک ویٹنگ لسٹ میں رہنا پڑتا ہے ۔ اور بہت ممکن ہے کہ اس انتظار انتظار میں مریض اجل کا شکار ہو جائے ۔ لیکن اس بات کی کوشش کی جاتی ہے کہ نازک کیسس کی جانب فوری توجہ کی جائے ۔ داخلہ نہ ملنے کی جو عام شکایت ہے اس پر برابر توجہ دیجا رہی ہے ۔

معزز رکن پورنا بورالکر صاحب نے دواؤں کی پیٹھیوں کی مناسب تقسیم نہ ہونے کے بارے میں اعتراض کیا ۔ گورنمنٹ نے دواؤں کی (۱۰۷۵) پیٹھیاں تقسیم کروائی ہیں ۔ یہ کہنا بھی صحیح نہیں ہے کہ دواؤں کی پیٹھیاں صرف کانگریسیوں کو دیجاتی ہیں ۔ مجھے اس سلسلے میں علم نہیں یہ دریافت طلب امر ہے ۔ مقامی ایم ایل ایز کے تفویض یہ پیٹھیاں نہ کرنے کی کوئی وجہ نہیں ہے ۔ اگر کوئی سیت کاری کسان پارٹی کے ایم ۔ ایل ۔ اے کسی مقام پر ہوں تو انہیں کانگریس سے تعلق نہ رکھنے کی بناء پر پیٹھیاں نہ دینا صحیح نہیں ہے ۔ اگر کہیں ایسا ہوا ہے تو غلطی سے ہوا ہوگا ۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس میں کسی پالیسی یا نیت کا دخل نہیں ہے ۔ بہرنہم میں اسکی نسبت دریافت کرکے جواب دونگا ۔

معزز رکن جیورگی شری شرن گوڑہ انعامدار نے فرمایا کہ شہر کے دوا خانوں پر زیادہ خرچ ہوتا ہے ۔ ہاں ہوتا ہے ۔ وجہ یہ ہے کہ شہر کے دوا خانے تمام ضروریات سے لیس ہوتے ہیں ۔ اور ان میں نازک سے نازک علاج ہوسکتا ہے ۔ اور پھر یہ بات بھی ہے کہ یہ دوا خانے صرف شہریوں کے لئے ہی مختص نہیں تمام دیہاتیوں کے لئے بھی کھلے ہیں ۔ دیہاتوں میں جہاں نازک کیسس ہوں وہاں کے ڈاکٹر خود رکمنڈ ( Recommend ) کرکے مریضوں کو شہر کے دوا خانے میں بھجواتے ہیں ۔

اور دیہات کے لوگ شہر کے دوا خانوں سے مستفید ہوتے ہیں - اسی لحاظ سے ان خانوں پر زیادہ خرچ ہوتا ہے - اس لحاظ سے شہر کے دوا خانوں پر زیادہ صرفہ ہونا قابل اعتراض بات نہیں -

ایوروید ک دوا خانوں کے انتظام کے بارے میں ایک آنریبل ممبر نے تذکرہ کیا - اسکی نسبت خانگی طور پر تحقیقات کی جائیگی - ایک معزز رکن نے بندے ماترم کا لفظ استعمال کیا ہے - اسکے متعلق مجھے یہی کہنا ہے کہ سو جلام اور سو پھلام کی بھی کوشش کرونگا -

معزز رکن شری بچیا نے پداما کو ر میں ٹی - بی کی جو شکایت کی وہ یقیناً قابل توجہ ہے - مجھے اس کا افسوس ہے - بہت جلد اسے انجام تک پہنچایا جائیگا -

معزز رکن لیڈر آف دی اپوزیشن نے جو فرمایا مجھے لفظ بہ لفظ اس سے اتفاق ہے - کوئی چیز ایسی نہیں جسکی نسبت میں یہ کہہ سکوں کہ اس میں کمی ہونی چاہئے - خدا کرے وہ دن جلد آئے جب کہ ان کی خواهشیں پوری ہوں اور ہم جلد خوش حال بن جائیں - محکمہ برق اور خصوصاً سینیاؤں کے متعلق انہوں نے جو شکایت بیان کی وہ ایک انتظامی مسئلہ ہے - اگر ایسا ہوتا ہے تو مجھے بہت افسوس ہے اور یہ شرم کی بات ہے - میں نے اسے نوٹ کرلیا ہے اور اس کی تحقیقات کی جائیگی -

معزز صدر اپوزیشن نے پی - ڈبلیو - ڈی اڈمنسٹریشن کے تعلق سے بیان کیا کہ آبپاشی ، تعمیرات اور سڑکوں کے لئے ایک ہی چیف انجنیر ہونا چاہئے - ضروریات اور حالات کے لحاظ سے یہ ناگزیر سمجھا گیا کہ ان صیغوں کو علحدہ کیا جائے - ناگپور کانفرنس میں یہ تصفیہ ہوا جس پر عمل کیا گیا ہے - یہ عمل تجربہ اور آزمانے کے بعد کیا گیا ہے - اگر اس میں تبدیلی کی جائے تو اس کے لئے ایک مثل ہے کہ آزمائے ہوے کو آزمانا نداست کو سامنے لاتا ہے - موجودہ صورت میں کام اطمینان بخش طریقہ پر چل رہا ہے -

(At this stage' somebody from the Press Gallery was found arranging a camera to take a photograph).

*Shri V. B. Raju* (Secunderabad): Mr. Speaker, Sir, Is there your permission to take a photograph of this House ?

*Mr. Speaker*: It is being taken from the Press Gallery under previous permission.

اگر موجودہ انتظام میں کوئی تبدیلی کی جائے تو نہ یہ کام پورا ہوسکیگا اور نہ وہ کام پورا ہوسکیگا - دونوں ادھورے رہجائینگے -

یہ تجویز بہتر ہے کہ ہیومن فیاکٹر ( Human Factor ) کو لیا جائے - مختلف پارٹیوں کی کوششوں سے لوگوں میں یہ شعور پیدا ہو رہا ہے - اور عوام اس کے لئے

تیار ہوں تو ہم بیشک انکی خدمات قبول کرنے کے لئے تیار ہیں - اس کے لئے ولیج پنچایتیں اور کوآپریٹیو سوسائیٹیز کوشش کرسکتی ہیں - ہم کبھی اس کے لئے پیچھے نہیں ہٹینگے -

معزز رکن نظام آباد نے بی - سی - جی اور لیپریسی (B.C.G. Leprosy) کی نسبت کہا ہے - یہ شکایت بھی کی گئی ہے کہ مرہٹواڑہ میں کام کرنے والوں کا تبادلہ تلنگانہ میں کیا جاتا ہے یہ امر دریافت طلب ہے - نہیں معلوم کون اشخاص انکے زیر بحث تھے جن کا تبادلہ کیا گیا ہے - اگر معزز رکن اسکی وضاحت کریں تو میں اس سلسلے میں دریافت کرونگا -

**شری اننت ریڈی** - میں نے اریگیشن کے سلسلے میں لوکل لونس کی جو تجویز پیش کی ہے کیا اسکی نسبت منسٹر صاحب وضاحت کرینگے ؟

**شری مہدی نواز جنگ** - ہاں یہ انتہائی مفید تحریک ہے - چیف منسٹر صاحب کے سامنے بھی یہ تحریک ہے کہ حکومت اور عوام کے مشترکہ سرمایہ سے کام کئے جائیں - جن سے رعایا کو فائدہ ہو - لیکن یہ مسئلہ اس وقت تک قطعیت نہیں پاسکتا جب تک کہ اس بارے میں پالیسی کا تعین نہ کرلیا جائے یہ مسئلہ ریوینیو بورڈ کے زیر غور ہے - معزز رکن بھی اس سے واقف ہیں - یہ امر طے شدنی ہے کہ قرض کس اصول پر حاصل کیا جائیگا - اس بارے میں لیگل ہلپ (Legal Help) لیجائیگی اس بارے میں ریوینیو منسٹر کی توجہ کی بھی ضرورت ہے - مجھے یقین ہے کہ میرے شریک کار جلد سے جلد اس کا تصفیہ کرینگے - اور جلد سے جلد اس پروپوزل کو عمل میں لایا جائیگا -

معزز رکن اودگیر نے جذام کے متعدی مرض سے متعلق بہت ہی پریشان کن اعداد بتلائے - میں اسکی نسبت تحقیقات کرونگا -

میں سمجھتا ہوں کہ میں نے معزز ارکان کے جوابات دیدئے ہیں - اسکے باوجود اگر مزید معلومات یا کسی سوال کے جواب کی ضرورت ہوتو میں اس کے لئے حاضر ہوں - میں درخواست کرتا ہوں کہ جن معزز ارکان نے ڈیمانڈس پر کٹ موشنس کئے ہیں وہ واپس لے لیں - جس غرض سے یہ موشنس رکھے گئے مجھے اسکے بموجب ان امور پر بہت اصل بحث ہوچکی ہے - مجھے امید ہے کہ کٹ موشنس واپس لئے جائینگے اور ڈیمانڈس کو منظور کیا جائیگا -

*Mr. Speaker*: I shall now put the motions for reduction of grants to vote

EXECUTION OF VARIOUS IRRIGATION SCHEMES

*Shri K.V. Narayana Reddy*: I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The motion was by leave of the House withdrawn.

## IRRIGATION POLICY IN MARATHWADA

**شری رنگ راؤ دیشمکھ**- آنریبل منسٹر پی - ڈبلیو - ڈی نے عوام کے سامنے اعلان یہ کیا ہے اور وعدہ کیا ہے کہ پورنا پراجکٹ پر ۵ کروڑ روپیہ خرچ کرینگے اس لئے میں ان کے وعدہ پر بھروسہ کرتے ہوئے اپنا کٹ موشن واپس لینا ہوں -

**مسٹر اسپیکر** - ہمیں یہ پریزیوم (Presume) کرنا چاہئے کہ جو موشنس وتھ ڈرا ہوتے ہیں وہ مسٹر صاحب کے جواب کے بعد ہی وتھ ڈرا کئے جاتے ہیں -

The motion was, by leave of the House, withdrawn.

## MINOR IRRIGATION POLICY OF THE GOVERNMENT

*Shri K. Annanth Reddy* : I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The motion was, by leave of the House, withdrawn.

## GROSS NEGLIGENCE IN RESPECT OF REPAIRS TO BREACHED TANKS AND THEIR MAINTENANCE

*Mr. Speaker* : Since Shri Buchiah, against whom the next cut motion in the list is standing, is not present in the House I shall put it to vote.

The question is :

"That the grant under Demand No. 11 be reduced by Rs. 100."

The motion was negatived.

## MAINTENANCE AND REPAIRS TO BREACHED TANKS IN MARATHWADA

*Mr. Speaker* : Since Shri Uddhav Rao Patil, against whom the next cut motion in the list standing, is not present in the House, I shall put it to vote.

The question is :

"That the grant under Demant No. 11 be reduced by Rs. 100."

The motion was negatived,

CARRYING OUT A GEOLOGICAL SURVEY OF UNDERGROUND SUPPLIES OF WATER IN THE SCARCITY AND LOW RAINFALL AREAS OF THE STATE

*Shri K.V. Narayana Reddy*: I beg leave of the House to withdraw my cut motion.

The motion was, by leave of the House, with drawn.

DEMAND No. 22—(HEAD OF ACCOUNT 38)—MEDICAL Rs. 1,11,54,000

ECONOMY IN MEDICAL ESTABLISHMENT

*Shri M. Kondal Reddy*: Sir, I want my cut motion to be put to vote.

*Mr. Speaker*: The Question is:

"That the grant under Demand No. 22 be reduced by Rs. 54,000."

The Motion was negatived.

ADMINISTRATION OF MEDICAL DEPARTMENT

*Shri Sharangowda Inamdar*: Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

PRIVATE PRACTICE BY GOVT. DOCTORS

*Shri K.V. Narayan Reddy*: Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

MEDICAL AID IN RURAL & URBAN AREAS

*Shri K.V. Narayan Reddy*: Sir, I would like to withdraw my cut Motion.

The Motion, was by leave of the House, withdrawn.

WORKING OF DISTRICT HOSPITALS

*Shri Rangrao Deshmukh*: Sir, I want my cut motion to be put to vote.

*Mr. Speaker* : The Question is :

"That the grant under Demand No. 22 be reduced by Rs. 100."

The Motion was negatived.

ESTABLISHING OF DISPENSARIES IN BIG TOWNS

*Shri Gopidi Gangareddy* : Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was by leave of the House, withdrawn.

INADEQUATE SUPPLY OF MEDICINES TO HOSPITALS AND DISPENSARIES

*Shri Bhagwanrao Boralkar* : Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

OPENING OF RURAL DISPENSARIES

*Shri K. V. Narayan Reddy* : I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House withdrawn.

DEMAND NO. 23 (HEAD OF ACCOUNT) 39—PUBLIC HEALTH EXCLUDING HYDERABAD DRAINAGE, WATER WORKS & WELL SINKING DEPARTMENTS

WORKING OF HEALTH DEPARTMENT IN VILLAGES

*Shri M. Kondal Reddy* : Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

INEFFICIENCY OF THE DEPARTMENT

*Shri M. Buchiah* : Sir, I want my Cut Motion to be put to vote.

*Mr. Speaker* : The Question is :

"That the grant under Demand No. 23 be reduced by Rs. 100."

The Motion was negatived.

POLICY & ADMINISTRATION OF PUBLIC HEALTH DEPT.

*Shri Sharangowda Inamdar* : Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

CONDUCT OF DISTRICT PUBLIC HEALTH OFFICERS

*Shri Ankush Rao Ghare* : Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was by leave of the House, withdrawn.

ANTI-EPIDEMIC MEASURES

*Shri K. Ananth Reddy* : Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was by leave of the House withdrawn.

DEMAND NO. 45 (HEAD OF ACCOUNT 50)—CIVIL WORKS INCLUDING ROAD FUND BUT EXCLUDING C. 5 CITY IMPROVEMENT BOARD AND C. 9 GARDENS—RS. 1,93,57,480

*Shri Shamrao Naik* : Sir, I beg leave of the House to with draw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

RURAL COMMUNICATIONS.

*Shri K. V. Narayan Reddy :* I beg leave of the House to withdrawn my cut Motion.

The Motion, was by leave of the House withdrawn.

ADMINISTRATION OF THE DEPARTMENT

*Shri Sharangowda Inamdar :* I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House withdrawn.

DEMAND NO. 49 (HEAD OF ACCOUNT 52-A)—OTHER REVENUE EXPENDITURE CONNECTED WITH ELECTRICITY SCHEMES— Rs. 21,000.

WORKING OF THE CITY ELECTRICITY DEPT.

*Shri K. Ananth Reddy :* Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

DEMAND NO. 70 (HEAD OF ACCOUNT—68)—CONSTRUCTION OF IRRIGATION WORKS ETC., Rs. 3,99,08,000

DEPARTMENTAL POLICY

*Shri Sharangowda Inamdar :* I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House withdrawn.

DEMAND NO. 72 (HEAD OF ACCOUNT 80—A)—CAPITAL OUTLAY ON MULTI-PURPOSE RIVER SCHEMES Rs. 1,06,93,000

MULTI PURPOSE RIVER SCHEMES

*Shri Shamrao Naik :* Sir, I beg leave of the House to withdraw my Cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

DEMAND NO. 71 (HEAD OF ACCOUNT—70)—CAPITAL OUTLAY ON IMPROVEMENT OF PUBLIC HEALTH—RS. 24,56,000

IMPROVEMENT WORKS UNDER LOCAL BODIES

*Shri V. D. Deshpande :* Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

DEMAND NO. 10 [HEAD OF ACCOUNT 13—B(1)]—OFFICE OF THE CHIEF ELECTRICAL INSPECTOR—RS. 1,14,400

CHARGES UNDER ELECTRICITY ACTS

*Shri V. D. Deshpande :* Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

DEMAND NO. 11 (HEAD OF ACCOUNT—XVII)- IRRIGATION ETC.
RS. 1,00,48,000

REPAIRS TO BREACHED TANKS IN NALGONDA DISTRICT

*Shri K. Ramchandra Reddy:* Sir, I want my cut Motion to be put to vote.

*Mr. Speaker:* The Question is:

"That the grant under Demand No. 11 be reduced by Rs. 100."

The Motion was negatived.

WORKING OF MINOR IRRIGATION WORKS

*Shri K. Venkat Rama Rao:* Sir, I want my cut Motion to be put to vote.

*Mr. Speaker:* The question is:

"That Demand No. 11 be reduced by Rs. 100."

The Motion was negatived.

POLICE OF IRRIGATION IN THE STATE

*Shri V. D. Deshpande:* Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

*Mr. Speaker:* Shri Ch. Venkat Rama Rao.

*Shri V. D. Deshpande:* Sir, I am authorised to beg leave of the House to withdraw all the cut motions tabled by Shri Ch. Venkatrama Rao.

All the Motions were, by leave of the House, withdrawn.

AYURVEDIC DISPENSARIES

*Shri P. Vasudev:* Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was by leave of the House withdrawn.

DEMAND NO. 35 (HEAD OF ACCOUNT--G-1)—IRON & STEEL CONTROLLER RS. 81,900

POLICY OF IRON AND STEEL CONTROL

*Shri P. Vasudev :* Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

DEMAND NO. 45 (HEAD OF ACCOUNT—50)—CIVIL WORKS INCLUDING ROAD FUND BUT EXCLUDING C. 5 CITY IMPROVEMENT BOARD & C. 9 GARDENS, RS. 1,93,57,480

EXPENSES ON THE BUILDING OF THE LEG. ASSEMBLY

*Shri V. D. Deshpande :* Sir, I beg leave of the House to withdraw my Cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

SERVICES OF ROAD GANG WORKERS

*Shri V. D. Deshpande :* Just as before I beg leave of the House to withdraw the Cut Motion standing in the name of Shri Ch. Venkat Ram Rao.

The Motion was, by leave of the House withdrawn.

DEMAND NO. 70 (HEAD OF ACCOUNT 68)—CONSTRUCTION OF IRRIGATION WORKS—RS. 3,99,08,000.

*Shri K. Venkiah :* Sir, I beg to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

CAPITAL OUTLAY ON IRRIGATION

*Shri Andanappa :* Sir, I beg leave of the House to withdraw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

DEMAND NO. 73 (HEAD OF ACCOUNT—81)—CAPITAL ACCOUNT OF CIVIL WORKS OUTSIDE THE REVENUE ACCOUNT—RS. RS. 49, 90, 400.

CAPITAL ACCOUNT OF CIVIL WORKS

*Shri K. Venkiah :* I beg leave of the House to with draw my cut Motion.

The Motion was, by leave of the House with drawn.

*Mr. Speaker :* The Question is :

' That the respective sums not exceeding the amounts shown in the order paper, be granted to the Rajpramukh to complete the sums necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954 in respect of Demands Nos. 10. 11, 22, 23, 35, 45, 49, 54, 70, 71, 72, 73 and 76 under the control of the Departments of Public Works, Medical and Public Health. '

The motion was adopted.

(As directed by Mr. Speaker the motions for demands for grants which were adopted by the Assembly are reproduced below—E.D.)

DEMAND NO. 10—CHARGES UNDER THE ELECTRICITY ACTS

" That a sum not exceeding Rs. 1,14,000 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954, in respect of ' Charges under the Electricity Acts.'

DEMAND NO. 11—IRRIGATION

" That a sum not exceeding Rs. 1,00,48,000 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954, in respect of ' Irrigation."

DEMAND NO. 22—MEDICAL

" That a sum not exceeding Rs. 1,11,54,000 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954, in respect of ' Medical,'

DEMAND NO. 23—PUBLIC HEALTH

"That a sum not exceeding Rs. 47,09,076 be greanted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954 in respect of 'Public Health'."

DEMAND NO. 35—IRON & STEEL CONTROLLER

"That a sum not exceeding Rs. 81,900 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954 in respect of 'Iron and Steel Controller'."

DEMAND NO. 45—CIVIL WORKS

"That a sum not exceeding Rs. 1,93,57,480 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March, 1945, in respect of 'Civil Works'."

DEMAND NO. 49—ELECTRICITY

"That a sum not exceeding Rs. 21,000 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March, 1954, in respect of 'Electricity'."

DEMAND NO. 54—RENTS, RATES & TAXES.

"That a sum not exceeding Rs. 3,00,000 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954 in respect of 'Rents, Rates & Taxes."

DEMAND NO. 70—CAPITAL OUTLAY ON IRRIGATION

"That a sum not exceeding Rs. 3,90,50,900 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954 in respect of 'Capital Outlay on Irrigation'."

DEMAND NO. 70—MEDICAL STAFF ATTACHED TO IRRIGATION PROJECTS

"That a sum not exceeding Rs. 4,39,700 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954 in respect of 'Medical staff attached to Irrigation projects."

DEMAND NO. 72—CAPITAL OUTLAY ON IMPROVEMENT OF PUBLIC HEALTH

"That a sum not exceeding Rs. 11,70,000 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954 in respect of 'Capital Outlay on improvement of public health."

DEMAND NO. 72—CAPITAL OUTLAY ON MULTI-PURPOSE RIVER SCHEMES

"That a sum not exceeding Rs. 1.06,93,000 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954 in respect of 'Capital Outlay on multi-purpose river schemes."

DEMAND NO. 73—CAPITAL ACCOUNT OF CIVIL WORKS

"That a sum not exceding Rs. 49.90,400 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954 in respect of 'Capital Account on multi-purpose river schemes'."

DEMAND NO. 76—CAPITAL OUTLAY ON ELECTRICITY SCHEMES

"That a sum not exceeding Rs. 57,30,000 be granted to the Rajpramukh to complete the sum necessary to defray the charges which will come in course of payment during the year ending the 31st day of March 1954 in respect of 'Capital outlay on electricity schemes'."

*Mr. Speaker*: Now we adjourn till 9 a.m. tomorrow.

**The House Then Adjourned Till Nine of the clock on Thursday, the 19th March, 1953.**